قریب پہنچنے والے ہیں۔ جہاز سے آواز آئی کہ ایک مسافر کی طبیعت خراب ہوگئی ہے۔ کوئی ڈاکٹر ہے تو اسے دیکھ لے۔ ادھر ادھر سے تین چار ڈاکٹر نکل آئے۔ ہم بھی آگے بڑھے۔ سب نے کہا آپ دیکھیں چیک کریں۔ اماں کو دیکھا۔ دوا دی۔ اماں کی طبیعت سنبھل گئی۔ اللہ نے جہاز میں بھی ہمارا سلسلہ خدمت اور علاج جاری رکھا۔ پہلے دن سے آخری گھنٹہ تک علاج اور خدمت ہوتی رہی۔ اللہ قبول کرے۔ آمین

## لاہور ایئر پورٹ پر استقبال

سامنے مانیٹر پر وقت فلائٹ، جہاز کی رفتار، بلندی، پہنچنے کا ٹائم اور جہاز کا روٹ سب آ رہا ہے۔ 11 بجے کے قریب پہنچنا تھا۔ ایک گھنٹہ رہ گیا تو سب اٹھ گئے۔ اگرچہ فلائٹ والوں نے سب کو کہہ کر دیا تھا کہ موبائل فون بند رکھیں۔ موبائل کھل گئے۔ رابطے شروع ہوگئے۔ ہم پہنچنے والے ہیں۔ آدھ گھنٹہ باقی ہے۔ فرطِ جذبات سے لوگوں کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ ارضِ مقدس سے لوٹے تھے۔ مگر اپنا پاکستان بھی تو مقدس سرزمین ہے۔ اپنا وطن ہے، اپنی ماں ہے، اپنی دھرتی ہے، ایئر ہوسٹس کی آواز آئی کہ لاہور آ گیا ہے۔ اپنا اپنا دستی سامان سنبھال لیں۔ سب کھڑے ہوگئے۔ جہاز آہستہ آہستہ رکنے لگا۔ کھڑا ہوگیا۔ دروازے کھل گئے۔ ہر کسی کی خواہش تھی کہ پہلے میں نکلوں۔ لائن میں کھڑے ہوگئے۔ دوسروں نے جو اپنا بوجھ ہلکا کر کے ہمیں دیا تھا۔ شاہ صاحب وہ ان کے حوالے کر آئے۔ یوں ہم بھی ہلکے ہوگئے۔ جہاز سے نیچے اترتے ہوئے اللہ کا شکر ادا کیا۔ جس نے خیر خیریت سے اپنے وطن پہنچایا۔ ایئر پورٹ پر سب سے پہلے بشیر، محمد اشفاق، شاہد بٹ، طارق امین اور محکمہ کے دوسرے سٹاف نے استقبال کیا۔ عمار میر اسسٹنٹ کلکٹر کی قیادت میں پوری ٹیم استقبال کے لیے موجود تھی۔ پھولوں کے ہاروں سے لاد دیا گیا۔ ایئر پورٹ کے اندر والد صاحب، والدہ محترم حذیفہ، اور یمنیٰ نظر آئے۔ یمنیٰ اور حذیفہ فوراً چمٹ گئے۔ ابو اور امی سے گلے ملے۔ وفورِ جذبات سے آنسو آ گئے۔ باہر ہزاروں لوگ اپنے اپنے رشتے داروں کو لینے کے لیے موجود تھے۔ ہم تو اکیلے نکلے تھے۔ مگر سب کی تسلی ہوگئی کہ فلائٹ آ گئی ہے۔ خاندان کے سارے افراد، سرگودھا سے والد صاحب، والدہ صاحبہ، بڑے بھائی منیر احمد، مسعود الرسول، ڈاکٹر نوید اور ان کی فیملیز، لاہور سے فرخ، فہیم اور ان کی بیویاں اور بچے، دوست و احباب موجود تھے۔ اسلم مروت نے پہلے دن سے لے کر آخری دن تک گھر سے اور حرمین شریفین میں رابطہ رکھا۔ یمنیٰ اور بچوں کی خیریت معلوم کرتے رہے اور یہاں بھی اپنی پگڑ اور اونچے شملے کے ساتھ موجود ہیں۔ سب نے خوش آمدید کہا۔ پھولوں کے ہار پہنائے۔ سب کے چہرے خوشی سے دمک رہے تھے۔ ماہ نور کا امتحان تھا۔ توفیق لے کر پہنچ گیا۔ آتے ہی لپٹ گئی، چمٹ گئی۔

## بچوں کا استقبال

یمنیٰ نے ڈرائیور کو کہہ دیا تھا کہ ہمارے آنے سے پہلے بابا کو اندر داخل ہونے نہیں دینا۔ گھر کا نقشہ ہی

بدلا ہوا تھا۔ در و دیوار نئے اور سجے ہوئے لگ رہے تھے۔ گھر کے باہر بڑے بڑے لفظوں میں خوش آمدید لکھا ہوا تھا۔ بچوں نے آتے ہی پھول پتیوں اور خیر مقدمی سپرے کی بوچھاڑ کر دی۔ اسلام آباد سے برادر نسبتی شاہد، حذیفہ، یمنیٰ، ماہ نور، نعمان، عبداللہ، عریش احمد، ابوبکر، نویرہ گزشتہ دو راتوں سے گھر کی سجاوٹ میں لگے ہوئے تھے۔ اشفاق اور چچا نے سارے گھر کو وائٹ واش اور پینٹ کروایا ہوا تھا۔

رونقیں ہی رونقیں تھیں۔ خوشیاں ہی خوشیاں تھیں۔ سب کچھ دیکھ کر سفر کی تھکان اتر گئی۔ اللہ یونہی خوشیاں دکھاتا رہے۔ اپنے گھر کی زیارت کرواتا رہے۔

گھر کے باہر سارے ملازمین کی ٹیم موجود تھی۔ کھانے کا انتظام کیا ہوا تھا۔ سب نے مل کر کھانا کھایا۔ رات گئے تک دوست احباب آتے رہے۔ مبارکبادیں وصول ہو رہی ہیں۔ ابھی ابھی پرانی سم (Sim) ڈالی ہے۔ SMS آنا شروع ہو گئے ہیں۔ پرانے رابطے بحال ہو رہے ہیں۔ مکہ اور مدینہ کی باتیں ہو رہی ہیں۔ دل کر رہا ہے کہ جو بھی ملنے آئے وہ پوچھتا رہے اور میں مکہ کی، مدینہ کی، حرمین شریفین کی، بیت اللہ کی، روضہ رسول کی۔ ریاض الجنہ کی، مسجد نبویؐ کی، گنبدِ خضریٰ کی، غارِ حرا کی، غارِ ثور کی، احد، بدر اور خندق کی۔ بیئر روحہ، بیئر ابوطلحہ، بیئر عثمان، مسجد غمامہ، مسجد جمعہ، مسجد قبلتین، مسجد قبا، مسجد نبویؐ کے میناروں گنبدوں، کعبۃ اللہ کے پھیروں۔ اماں ہاجرہ کے پیچھے پیچھے سعی، احد کی لڑائی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زخموں کی اپنی زبان سے صفائی، حضرت بلال کے زخموں پر پھاہے رکھنے کی باتیں کرتا رہوں، کرتا رہوں اور کرتا رہوں اور انہی باتوں میں انہی تذکروں میں زندگی کی شام ہو جائے۔ زندگی تمام ہو جائے۔

☆......☆......☆